
تفسیر
آیت کریمہ
تالیف
شیخ الاسلام الامام ابن تیمیہ علیہ الرحمۃ
تقدیم و تنقیح
محمود احمد غضنفر
مکتبہ ابن تیمیہ
لاهور پاکستان

نام کتاب : تفسیر آیت کریمہ
مؤلف : شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ ؒ
مترجم : مولانا عبدالرحیم حفظہ اللہ
تقدیم : محمود احمد غضنفر
سرورق وعنوانات : عبدالرشید قمی
ناشر : مکتبہ ابن تیمیہ
مطبع : شرکت پرنٹنگ پریس، لاہور

مفت ملنے کا پتہ
مکتب الدعوۃ الاسلامیۃ
۵۸ - ابوبکر بلاک نیو گارڈن ٹاؤن
لاہور : پاکستان

# فہرست مضامین

## پہلا باب — دعائے یونس علیہ السلام کی معنوی مناسبت



## دوسرا باب — درجہ پذیرائی دعائے یونس علیہ السلام

## چوتھا باب — اطاعتِ الٰہی اور اطاعتِ رسول

## پانچواں باب — دعائے یونس اور توحید الوہیت



## چھٹا باب — عصمت انبیاء علیہم السلام

## ساتواں باب — ذریعہ محبوبیت خداوندی




**شجرۂ نسب** | تقی الدین ابو العباس احمد بن شہاب الدین ابو المحاسن عبدالحلیم بن مجد الدین ابو البرکات عبدالسلام بن ابو محمد عبداللہ بن ابو القاسم الخضر بن علی بن عبداللہ یہ خاندان، خاندان ابن تیمیہ کے نام سے مشہور ہے۔

**وجہ تسمیہ** | امام صاحب علیہ الرحمۃ کی دادی بہت بڑی واعظہ تھی، ان کا نام تیمیہ تھا، اسی مناسبت سے اس خاندان کا نام "خاندانِ ابن تیمیہ" پڑ گیا۔

**ولادت** | امام ابن تیمیہ علیہ الرحمۃ کی ولادت ۱۰ ربیع الاول ۶۶۱ھ کو حرّان نامی بستی میں ہوئی۔

**ابتدائی حالات** | چھ سال کی عمر تک امام صاحب اسی بستی میں مقیم رہے، ابھی عمر کے ساتویں سال میں تھے کہ تاتاریوں نے اس بستی پر غارت گری کی۔ ان کے ظلم وستم سے تنگ آکر یہاں کے باشندوں نے سکونت ترک کر کے ادھر ادھر پناہ لینا شروع کی۔ خاندانِ ابن تیمیہ کے کچھ لوگ ہجرت کر کے دمشق کی طرف بڑھے۔ لیکن راستہ انتہائی پرخطر تھا۔ نہ امن میسر تھا نہ سکون۔ اس ذہنی پریشانی کے ساتھ ساتھ راستہ کی دشوار گزاری اور زیادہ تکلیف کا باعث تھی، رات کی تاریکیوں میں سفر جاری رکھنے والے یہ لوگ ایک خانوادۂ علم کے افراد تھے۔ ہر آن یہ دھڑکا لگا رہتا ہے کہ کہیں دشمن سر پر نہ پہنچ جائے، لیکن اللہ نے دستگیری فرمائی اور قافلہ ظالموں اور سفاکوں سے بچتا بچاتا منزل مقصود تک پہنچ ہی گیا۔

**تعلیم و تربیت** | چونکہ امام تقی الدین ابن تیمیہ کا خاندان علم میں ایک ممتاز مقام رکھتا

تھا۔اس علمی گہوارہ میں آپ نے آنکھ کھولی، بچپن ہی سے علم کی طرف راغب ہو گئے چھوٹی عمر میں قرآن مجید حفظ کر لیا، شوق تلاوت کا یہ عالم تھا کہ جیل کی زندگی میں ۸۰ سے زیادہ قرآن مجید ختم کیے۔ قرآن مجید ختم کر لینے کے بعد حدیث اور لغت کی طرف متوجہ ہوئے، احکام فقہ کی معرفت حاصل کی۔ اور ان کا بڑا حصہ ازبر کر لیا۔

امام صاحب کے والد شیخ الحدیث کے مقام پر فائز تھے، چنانچہ امام صاحب نے صحیح بخاری، مسلم، مسند امام احمد، جامع ترمذی، سنن ابی داؤد، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ، سنن دارقطنی کی بار بار سماعت کی، حدیث میں سب سے پہلے کتاب جو امام صاحب نے حفظ کی وہ امام حمیدی کی کتاب الجمع بین الصحیحین ہے۔ امام صاحب کے بعض معاصرین کا بیان ہے کہ آپ نے جن شیوخ سے سماعت کی، ان کی تعداد ۲۰۰ سے متجاوز ہے۔ حدیث کے ساتھ ساتھ دوسرے علوم و فنون کے حصول پر بھی توجہ مبذول فرمائی۔ چنانچہ علوم ریاضی میں خاصی دسترس حاصل کی۔ علوم عربیہ کی طرف خاص طور پر زیادہ توجہ کی۔ یہ علوم تو اس طرح حاصل کیے جیسے یہی ان کا منشا اور مقصد تھا۔ چنانچہ عربی زبان کا بہت سا کلام نظم اور نثر زبانی حفظ کر لیا۔ جنگ و پیکار کی تاریخ پر عبور حاصل کیا۔ مسلمانوں کے عہد زریں کے حالات و کوائف کا خوب اچھی طرح مطالعہ کیا، عروج و زوال کی داستانیں پڑھیں اور ان کے اسباب و علل کو گہری نظر سے دیکھا، فن نحو میں خصوصی دسترس حاصل کی، کتاب سیبویہ آپ کو زبانی یاد تھی، ان علوم و فنون کے ساتھ فقہ حنبلی کا درس بھی جاری تھا، ایک طرف تو یہ کیفیت تھی کہ امام صاحب علوم و فنون میں غیر معمولی طور پر مصروف و منہمک تھے، اور دوسری طرف یہ عالم تھا کہ دل و جان سے تفسیر قرآن کے اسرار و رموز کی گرہ کشائی میں لگے ہوئے تھے قرآن فہمی کے لیے تمام متعلقہ علوم و کتب کھنگال ڈالیں۔ ایک ایک حرف کا پوری توجہ سے مطالعہ کیا۔

**امام صاحب کی ہمہ گیری اور جامعیت** | مختصر یہ کہ امام ابن تیمیہؒ نے اپنے ذہن و دماغ کی تربیت بہت عمدہ طور پر کی، انہوں نے وہ تمام علوم حاصل کیے جو ان کے زمانے میں رائج تھے، علم کا کوئی ایسا مرکز نہ تھا جس کے دروازے پر دستک نہ دی ہو۔ امام صاحب کے ایک ہم عصر علامہ کمال زملکانیؒ نے ان کے بارے میں کیا خوب کہا ہے:۔

"اللہ تعالیٰ نے امام ابن تیمیہؒ کے لیئے علوم کو اس طرح کر دیا تھا، جیسے حضرت داؤد علیہ السلام کے لیے لوہے کو نرم کر دیا تھا، جب کسی علم و فن کے بارے میں ان سے سوال کیا جاتا تو دیکھنے سننے والوں کو ان کی رائے سن کر ایسا محسوس ہوتا تھا کہ اس فن کے سوا امام صاحب کچھ اور نہیں جانتے اور یہ کہ اس فن میں امام صاحب کا کوئی حریف و مقابل نہیں۔ ہر مکتب خیال کے فقہاء کرام جب آپ کے دربارِ علم میں حاضر ہوتے تھے تو خود اپنے مسلک کے بارے میں ان کے ہاں ایسی باتیں حاصل کرتے تھے، جن سے اب تک وہ خود ناواقف تھے اور یہ کبھی نہیں ہوا کہ کسی شخص سے وہ مناظرہ کریں اور لاجواب ہو کر رہ جائیں۔ وہ ہر علم پر ماہرانہ گفتگو کرتے تھے خواہ وہ شرع و دین سے تعلق رکھتا ہو۔ یا دنیاوی فنون سے متعلق ہو، جس علم پر بھی گفتگو کرتے تھے، معلومات سے اس علم کے ماہروں کو بھونچکا کر دیتے تھے"۔

**کیا امام ابن تیمیہؒ عرب تھے؟** | مورخین نے کسی ایسے قبیلے کا ذکر نہیں کیا، جسے خاندانِ ابن تیمیہؒ کی جڑ قرار دیا جا سکے، وہ حران شہر کے رہنے والے تھے، اسی نسبت سے امام صاحب حرانی کہلائے، مورخین نے قبائلِ عرب میں سے کسی قبیلہ کی طرف امام صاحب کو منسوب نہیں کیا، اس سے ثابت ہوا کہ امام موصوف عربی نہیں

تھے۔ غالب قیاس یہ ہے کہ وہ کُردی تھے۔ کرد قوم بڑی بہادر، باحوصلہ اور عالی ہمت قوم ہے۔ اس قوم کے کردار و سیرت میں قوت کا رنگ بھی جھلکتا ہے اور آتش خوئی کا بھی اور یہ تمام صفات امام صاحب میں واضح اور نمایاں طور پر موجود تھیں اگرچہ ان کی نشو و نما ایسے لوگوں میں ہوئی تھی جو علم و فضل، دانش و بینش، تحقیق و تدقیق اور غور و فکر کے مرد میدان تھے۔

**محرابِ علم سے میدانِ جہاد کی طرف** امام ابن تیمیہؒ سکون سے اپنے فرائض کی بجا آوری میں معروف تھے، وہ مدرسہ میں درس دیتے اور تحقیق و تدقیق کے جوہر دکھاتے، مسجد میں وعظ و ارشاد کی محفلیں برپا کر کے سننے والوں کے قلوب میں سوز و گداز کی کیفیت پیدا کرتے۔ وعظ و ارشاد کی مجلس میں ان کا بیان آبِ کوثر کی طرح پاک اور صاف ہوتا۔ لوگوں کے سامنے وہی دین پیش کرتے جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا تھا۔ لیکن اس درس و تدریس کے ساتھ ساتھ جذبۂ جہاد اسی طرح قائم رہا۔ حق و صداقت کے لیے سینہ سپر رہتے۔ جو بات خلافِ حق نظر آتی اس کے خلاف ڈٹ جاتے، حکام و عمال کے پاس پہنچتے اور فریضۂ تبلیغِ حق سے عہدہ برآ ہوتے۔ امام موصوف علیہ الرحمۃ بیک وقت صاحبِ علم و قلم اور صاحبِ سیف مجدد تھے۔

**عشقِ رسولؐ کی چنگاری** ۶۹۳ھ میں باوثوق ذرائع سے امام صاحب تک یہ خبر پہنچی کہ ایک نصرانی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی دی ہے پھر وہ رائے عامہ کے اشتعال سے خوف زدہ ہو کر ایک بدوی کے گھر پناہ گزیں ہو گیا ہے۔ اس نے عوام کے جوشِ غضب سے اس کی حفاظت کی۔ امام صاحب کے لیے یہ بات ناقابلِ برداشت تھی۔ جس پر سکوت کسی طرح بھی اختیار نہ کیا جا سکتا تھا چنانچہ وہ دمشق کے نائب السلطنت کے پاس پہنچے اور اس سے ماجرا بیان کیا۔ اس نے نصرانی کو حاضر کرنے کا حکم دیا۔ وہ حاضر ہوا۔ اس کے ساتھ وہ بدوی بھی تھا جس نے اسے

پناہ دے رکھی تھی، بدوی نے مظاہرہ کرنے والوں کے خلاف دشنام طرازی شروع کر دی، لوگ مشتعل تو تھے ہی، انہوں نے نصرانی بدوی اور اس کے ساتھیوں پر سنگ باری شروع کر دی۔ حاکم دمشق نے امام صاحب سے اس الزام میں کہ انہوں نے لوگوں کو نصرانی کے خلاف بھڑکا کر امن عامہ کو درہم برہم کیا تھا، تشدد کا برتاؤ کیا اس واقعہ سے اندازہ ہوتا ہے کہ درس و تدریس کی پابندیوں نے بھی اس مرد جلیل کو دین و مذہب کے مسائل عامہ سے مستغنی اور بے پرواہ نہیں کر رکھا تھا، وہ دین کی حمایت و نصرت کے لیے کسی سے بھی ٹکر لینے سے جھجک محسوس نہیں کرتے تھے، وہ درس کے حلقہ سے اٹھ کر میدان میں آتے اور دشنام رسول کے مجرموں کے خلاف عوام کی رہنمائی کرتے اور اس سلسلہ میں جو تکلیف، پریشانی یا مصیبت آتی اس کا مردانہ وار مقابلہ کرتے۔

**تصنیفات** شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ کی عمر سترہ سال کی تھی جب انہوں نے قلم سنبھالا۔ پینتالیس سال کی عمر تک یہ قلم پورے زور سے رواں دواں رہا۔ اللہ تعالیٰ نے غیر معمولی حافظہ، محیر العقول ذکاوت اور ندرت افزا فہم سے نوازا تھا، سرعت قلم کا یہ عالم تھا کہ بعض اوقات ایک ہی دن میں علمی اور تحقیقی رسالہ مرتب کر دیتے، لوگ مشکل مسئلے لے کر آجاتے اور امام موصوف جواب میں کئی کئی صفحات لکھ دیتے، ان حالات میں کیسے صحیح اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ زندگی میں آپ نے کیا کچھ لکھا اور اگر آپ کی تمام کتب کو مرتب کیا جائے تو کتنے ہزار صفحات بن جائیں، یہی اور اس قسم کی دوسری ممتاز خصوصیات تھیں جن کی بناء پر آپ اپنے عہد میں مرجع عالم شخصیت قرار پائے تھے اور اگرچہ وفات پر نویں صدی گذر رہی ہے تاہم آپ کی ہر تحریر کو آج بھی جو بلند مقام حاصل ہے اس کی مثال نہ پہلے ملتی ہے اور نہ اب۔ حافظ ذہبی علیہ الرحمۃ نے امام موصوف کی زندگی ہی میں ایک مرتبہ تحریر فرمایا کہ آپ کی تصانیف

کی تعداد پانچ سو تک جا پہنچی ہو تو بعید نہیں "۔ اس کے بعد غالباً بعد از وفات لکھا کہ:-
"ہزار سے اوپر تعداد ہو گئی ہے "۔

تصنیفات کے نام اگر دیکھنا مقصود ہوں تو "حیاتِ شیخ الاسلام ابن تیمیہ علیہ الرحمۃ" شائع کردہ مکتبہ سلفیہ لاہور کی طرف مراجعت فرمائیں۔ بلاشبہ امام صاحب کی زندگی پر یہ ایک مبسوط کتاب ہے۔ میں نے بھی اسی کی خوشہ چینی کر کے امام صاحب کی زندگی کی چند جھلکیاں قارئین کی خدمت میں پیش کی ہیں۔

**تلامذہ** امام ابن تیمیہؒ کے دور میں ہمیں کوئی ایسا شخص نظر نہیں آتا جو شاگردوں کی زیادتی میں شیخ تقی الدین ابن تیمیہؒ کا ہم پایہ ہو۔ مصر و شام میں اور پھر مصر کے اندر اسکندریہ اور قاہرہ کے مابین ان کے شاگردوں کی تعداد حدِ شمار سے خارج تھی، لیکن مخصوص شاگرد جنہوں نے صحیح معنوں میں آپ کی جانشینی کے فرائض سرانجام دیے، ان کے نام درج ذیل ہیں:-

| نمبر شمار | نام | ولادت | وفات |
|---|---|---|---|
| ۱ | حافظ ابن قیم الجوزی علیہ الرحمۃ | ۶۹۱ھ | ۷۵۱ھ |
| ۲ | حافظ ابن الہادی علیہ الرحمۃ | ۷۰۵ھ | ۷۴۴ھ |
| ۳ | حافظ ابن کثیر علیہ الرحمۃ | ۷۰۱ھ | ۷۷۴ھ |
| ۴ | حافظ علامہ ذہبی علیہ الرحمۃ | ۶۷۳ھ | ۷۴۸ھ |
| ۵ | محمد بن مفلح علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۶۳ھ |
| ۶ | ابن قاضی الجبل علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۷۱ھ |
| ۷ | ابو حفص ابزار علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۴۹ھ |
| ۸ | ابن سعد اللہ حرانی علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۴۹ھ |
| ۹ | ابن الوردی علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۴۹ھ |
| ۱۰ | الدباہی الزاہد علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۱۱ھ |
| ۱۱ | قاضی ابن فضل اللہ علیہ الرحمۃ | ---- | ۷۴۹ھ |

یہ وہ کبار شاگرد ہیں جنہوں نے امام ابن تیمیہ سے فیض علم حاصل کیا اور صحیح معنوں میں آپ کے جانشین بنے۔

**سفرِ آخرت** ہنگامہ خیز زندگی گزارتے ہوئے بالآخر وہ وقت آ ہی گیا، جو ہر ذی روح کی انتہا کہلاتا ہے، اللہ سبحانہٗ نے امام صاحب کی روح کو اپنے حضور طلب کرکے اپنی خوشنودی اور رضا کی نعمت سے سرفراز فرمایا۔

۲۰، ذوالقعدہ ۷۲۸ھ / ۱۳۲۷ء کو امام صاحب اس دنیائے فانی سے رخصت ہوگئے۔ امام صاحب کے بھائی زین الدین عبدالرحیم کا کہنا ہے کہ پانچ ماہ کی مدت میں ہم دونوں نے اسّی ۸۰ قرآن مجید بطور دَور ختم کیے، تین پارے روزانہ کا معمول تھا۔ ۸۱ ویں مرتبہ شروع کرکے سورۃ القمر کی آیت اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ جَنّٰتٍ وَّ نَهَرٍ ۝ فِیْ مَقْعَدِ صِدْقٍ عِنْدَ مَلِیْكٍ مُّقْتَدِرٍ ۝ تلاوت کررہے تھے کہ روح قفسِ عنصری سے پرواز کرکے خالقِ حقیقی سے جاملی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

کم وبیش بیس دن بیمار رہے۔ لیکن جیل سے باہر عام طور پر بیماری کی اطلاع نہیں ہوئی۔ سوموار کی رات ۲۰، ذیلقعدہ کو سحری کے وقت انتقال ہوا، خبرِ وفات کا اعلان قلعہ (جس میں آپ محبوس تھے) کے مینار سے علی الصباح کردیا گیا۔ اس ناگہانی خبر سے کہرام مچ گیا۔ سارے شہر میں صفِ ماتم بچھ گئی، بازار بند ہوگئے، دوکانوں پر کھانا تک اس دن نہیں پکا۔ زیارت کرنے والے لوگوں کا ہجوم قلعہ کے پاس ہوگیا، قلعے کا دروازہ کھول کر داخلے کی عام اجازت دیدی گئی، علماء، وزراء، امراء، عوام، اقارب سب امام صاحب کے پاس آتے تھے اور زار وقطار روتے تھے، زیارت کے لیے پہلے مرد آئے پھر عورتیں آئیں، غسل کے وقت سب لوگ چلے گئے۔ صرف غسل دینے والی علماء واعیان کی ایک جماعت رہ گئی، جن میں مشہور اور جلیل القدر محدّث اور آپ کے خاص معتقد ابوالحجاج بھی تھے۔

غسل کے بعد جنازہ اٹھایا گیا، ہجوم بہت زیادہ ہو گیا۔ قلعہ میں پہلی نمازِ جنازہ شیخ محمد بن تمام نے پڑھائی۔ اس کے بعد جنازہ جامع اموی میں لایا گیا۔ نمازِ ظہر کے بعد جنازہ کی نماز پڑھی گئی جس کی امامت نائب الخطابہ شیخ علاؤ الدین بن الخراط نے کرائی۔ پھر وہاں سے جنازہ اٹھا، ہجوم اس قدر تھا کہ شہر کا شہر امڈ کر آ گیا تھا، عینی شاہدوں کا بیان ہے کہ معذوروں کے سوا سب ہی اہلِ شہر جنازہ کے ساتھ شامل تھے۔ آنکھیں اشکبار تھیں۔ مدحیہ و دعائیہ کلمات زبانوں پر تھے، ہر ایک فرطِ عقیدت سے جنازہ سے مس کرنا چاہتا تھا۔ شدتِ اژدحام کی وجہ سے جنازہ کی حفاظت و انتظام کے لیے فوج کو جنازہ گھیرے میں لینا پڑا۔ ہجوم لحظہ بہ لحظہ بڑھتا ہی گیا، دمشق سے باہر ایک وسیع میدان میں جنازہ رکھ دیا گیا۔ تیسری نمازِ جنازہ علامہ زین الدین عبدالرحمٰن نے پڑھائی اور عصر کے قریب اس آفتابِ علم اور مجددِ ملت کو اپنے بھائی شرف الدین عبداللہ کے پہلو میں سپردِ خاک کیا گیا۔

جنازہ پر تقریباً دو لاکھ کی حاضری کا اندازہ کیا گیا ہے۔ ۱۵ ہزار عورتوں کا تخمینہ اس کے علاوہ ہے۔ دمشق کی تاریخ میں اس قسم کے جنازہ کی مثال نہیں ملتی۔

ع آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے

محمود احمد غضنفر

فروری : ۱۹۸۴ م



# پیش لفظ

## حامداً ومصلیاً

یہ کتاب "تفسیرِ آیتِ کریمہ" شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ علیہ الرحمہ نے ان آٹھ سوالوں کے جواب میں لکھی جو ایک سائل نے آیت کریمہ کے ضمن میں پیدا ہونے والے سوال امام ممدوح کی خدمت میں پیش کیے تھے۔ یہ سوالات اسی کتاب کی تمہید میں بالترتیب ذکر کر دیے گئے ہیں۔

یہ کتاب امام صاحبؒ نے عربی میں تحریر فرمائی، جس کا اردو ترجمہ مولانا عبدالرحیم مرحوم ناظم دارالعلوم پشاور نے کیا، تاکہ عوام الناس پوری طرح اس سے استفادہ کر سکیں۔ چونکہ یہ کتاب ایک عرصہ سے نایاب تھی، بڑی شدت سے ضرورت محسوس ہو رہی تھی کہ اسے حاصل کر کے دوبارہ منظرِ عام پر لایا جائے۔ لہٰذا سے از سرِ نو ترتیب دیا گیا اور دوبارہ موجودہ دَور کے تقاضوں کے مطابق مکتبۂ ابنِ تیمیہؒ کی جانب سے شائع کیا جا رہا ہے۔ کتاب میں جاذبیت پیدا کرنے کے لیے اسے سات ابواب میں تقسیم کر دیا گیا ہے۔ عام فہم بنانے کے لیے جلی اور ذیلی عنوان قائم کر دیے گئے ہیں۔ کہیں کہیں حاشیہ آرائی نے اسے مزید آسان بنا دیا ہے تاکہ ہر خاص و عام اس سے پوری طرح استفادہ کر سکے۔ ابتداء میں مضامین کی فہرست کے بعد شیخ الاسلام

امام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کے مختصر حالات زندگی بھی درج کر دیے گئے ہیں تاکہ کتاب پڑھنے سے پہلے مطالعہ کرنے والے کے ذہن پر مصنف کی ہمہ گیر شخصیت کا اثر پڑ سکے، ویسے تو امام صاحب علیہ الرحمۃ کا نام ہی اپنے اندر کشش اور جاذبیت رکھتا ہے۔ کسی کتاب پر آپ کا نام دیکھ لینے کے بعد ضرورت ہی محسوس نہیں ہوتی کہ کسی سے اس کتاب کا تعارف کرایا جائے، آپؒ کا نام ہی اس کتاب کے مستند ہونے پر ایک دلیل ہے۔

آخر میں قارئینِ کرام سے اپیل ہے کہ بندۂ عاجز کے حق میں دعا فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ مجھے دینی علوم کی خدمت کرنے اور اس قسم کے ذخائرِ علمیہ کو تلاش کر کے ہر خاص و عام تک پہنچانے کی توفیق بخشے۔ آمین!

خاکسار:۔

محمود احمد غضنفر

فروری : ۱۹۸۴ء


تفسیر
آیتِ کریمہ
لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحٰنَكَ
اِنِّىۡ كُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِيۡنَ
ترجمہ: (اے پروردگار) تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تیری ذات پاک و بے عیب ہے
بے شک میں ہی ظالموں سے ہوں




**سوال** کسی شخص نے شیخ الاسلام حضرت امام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ سے دریافت کیا کہ یہ جو احادیث میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ:

دعوة اخي ذي النون لا اله الا انت سبحانك اني كنت من الظلمين ما دعا بها مكروب الا فرج الله كربتهٗ ــــــــــــ

میرے بھائی حضرت یونس علیہ السلام کی دعا لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین" کے ذریعے جو کوئی بھی مصیبت زدہ دعا کرے گا تو یقیناً اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت دور کر دے گا۔

حضرت! آپ فرمائیں اس بارے میں آپ کا کیا ارشاد ہے۔ اس سلسلہ میں چند سوالات پیدا ہوتے ہیں ان کا جواب باصواب دے کر ممنون فرمائیں۔ عنداللہ ماجور و عندالناس مشکور ہوں۔ سوالات درج ذیل ہیں:۔

۱۔ ان الفاظ کو لفظِ دعا سے تعبیر کرنے کے کیا معنی ہیں؟

۲۔ دعا کے ان الفاظ میں مصیبت دور کرنے کی کون سی طاقت ہے؟

۳۔ جب آدمی یہ الفاظ منہ سے نکالے تو کیا ان کے ذریعے درجہ پذیرائی حاصل کرنے کے لیے کسی باطنی شرط کا ہونا لازمی ہے؟

۴۔ مصیبت دور کرنے کی خاصیت ان الفاظ میں کیونکر رکھی گئی ہے؟

۵۔ "اِنّی کنت من الظّٰلمین" کے الفاظ کو توحید کے ساتھ کونسی مناسبت ہے جس کی بنا پر ان دونوں کو ایک ہی لڑی میں پرو دیا گیا ہے؟

۶۔ کیا توبہ کی مقبولیت کے لیے صرف اپنے گناہ کا اعتراف کر لینا ہی کافی ہے یا آئندہ کے لیے گناہ کے ترک کرنے کا پختہ ارادہ کرنا بھی شرط ہے؟

۷۔ اس میں کیا راز ہے کہ مصیبت اسی صورت میں دور ہوتی ہے کہ آدمی تمام مخلوقات سے اپنی امید و بیم کا رشتہ بالکل منقطع کر لے اور اللہ کے سوا کسی سے امید وابستہ نہ رکھے؟

۸۔ مخلوقات سے تعلقات قطع کرنے اور کلیۃً خدائے واحد سے رشتہ جوڑنے کی کیا تدبیریں ہیں؟

ان سوالات کا جواب دے کر عنداللہ ماجور ہوں۔ ان ساری باتوں کا جواب شرعِ متین کے مطابق بیان فرمائیں اور اس کا اجر اللہ تعالیٰ سے پائیں۔

**جواب** شیخ الاسلام علیہ الرحمۃ نے اس کے جواب میں جو کچھ تحریر فرمایا ہے، وہ ایک مستقل کتاب کی حیثیت رکھتا ہے۔ جو امام ممدوح کے الفاظ میں پیش خدمت ہے۔ مطالعہ کریں اور اسرار و رموز سے واقفیت حاصل کریں۔



## پہلا باب

الحمد للہ رب العالمین



# دعائے یونسؑ کی معنوی نسبت

**دعا بمعنے عبادت اور سوال** لفظِ "دعا" اور "دعوت" کا استعمال قرآن کریم میں دو[2] مختلف معانی میں ہوا ہے۔ ایک "عبادت" اور دوسرا "سوال" کے معنی میں۔ جن آیتوں میں دعا کا لفظ عبادت کے لیے استعمال ہوا ہے۔ ان میں سے بعض یہ ہیں:

غیر اللہ کی عبادت کے رد میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| فَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَكُوْنَ مِنَ الْمُعَذَّبِيْنَ (الشعراء: ۲۱۳) | (اے نبی!) آپ اللہ کے ساتھ کسی دوسرے کی عبادت نہ کریں ورنہ آپ بھی عذاب پانے والوں میں سے ہو جائیں گے۔ |
| وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ○ | "جو شخص اللہ کے ساتھ کسی دوسرے معبود کی پرستش کرتا ہے جس کی اس کے پاس کوئی سند نہیں تو اس کی جوابدہی اس کے پروردگار کے پاس ہوگی۔ |

[2] یہاں سے پہلے سوال کا جواب شروع ہوتا ہے۔

(المؤمنون : ۱۱۷)

وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۘ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۟ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ؕ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○

(القصص : ۸۸)

(اللہ کا فیصلہ ہے کہ) کافر نجات نہیں پاتے (اے نبی!) آپ اللہ کے ساتھ کسی دوسرے معبود کی عبادت نہ کریں اس کے سوا کوئی بھی لائق عبادت نہیں۔ اس کی ذات کے سوا سب چیزیں ہلاک ہونے والی ہیں۔ وہی بادشاہ ہے جس کے حضور تم کو حاضر ہونا ہے۔

## خدا کی عبادت کرنے کی ترغیب دلانے کے لیے فرمایا:۔

وَاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا[1]

(الجن : ۱۹)

جب اللہ کا بندہ (نبی) اس کی عبادت کرنے کو کھڑا ہوتا تو وہ ایک دوسرے پر گرے پڑتے تھے (انبوہ در انبوہ جمع ہوتے)

## شیطان کی عبادت کرنے سے ڈرانے کی خاطر فرمایا:۔

اِنْ يَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلَّاۤ اِنٰثًا ۚ وَاِنْ يَّدْعُوْنَ اِلَّا شَيْطٰنًا مَّرِيْدًا ○

(النساء : ۱۱۷)

(بیشتر لوگ) اللہ کے سوا بتوں کی پرستش کرتے ہیں (جن کو وہ عورتیں تصور کرتے ہیں) در حقیقت وہ شیطان مردود کی پوجا کرتے ہیں۔

## سچی عبادت کی تلقین اس طرح فرمائی:۔

لَهٗ دَعْوَةُ الْحَقِّ ؕ وَالَّذِيْنَ

اللہ ہی کی عبادت سچی عبادت ہے جو

[1] كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا کے معنی ہیں، وہ یکے بعد دیگرے صفیں باندھ کر کثرت اژدحام سے اس پر گرے پڑتے ہیں کہ قرآن سنیں یا عجیب چیز سمجھ کر جمع ہوتے اور بھیڑ کرتے۔ اس سے مراد جنوں کی جماعت ہے اور مومنوں کو ترغیب دلائی ہے۔ (مترجم)

| | |
|---|---|
| يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَجِيْبُوْنَ لَهُمْ بِشَيْءٍ اِلَّا كَبَاسِطِ كَفَّيْهِ اِلَى الْمَاءِ لِيَبْلُغَ فَاهُ وَمَا هُوَ بِبَالِغِهٖ وَمَا دُعَاءُ الْكٰفِرِيْنَ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ ○ (الرعد: ۱۴) | لوگ غیر اللہ کی عبادت کرتے ہیں وہ ان کی دعا کا جواب نہیں دیتے مگر مثل اس آدمی کے جو اپنے دونوں ہاتھ پانی کی طرف پھیلائے کہ اس کے منہ میں پہنچنے والا نہیں ہے۔ کافروں کی عبادت برباد اور رائیگاں جاتی ہے۔ |

اور غیر اللہ کی عبادت نہ کرنے والوں کے بارہ میں فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ وَلَا يَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا يَزْنُوْنَ (الفرقان: ۶۸) | جو لوگ اللہ کے ہمراہ کسی دوسرے معبود کی عبادت نہیں کرتے اور جس جان کو مارنے سے منع کیا گیا ہے اسے نہیں مارتے مگر سچائی کے ساتھ اور نہ وہ زنا کرتے ہیں۔ |

اسی سورۃ کے آخر میں فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| قُلْ مَا يَعْبَؤُا بِكُمْ رَبِّيْ لَوْلَا دُعَاؤُكُمْ (الفرقان: ۷۷) | اے نبی! (کافروں سے) فرما دیجئے، میرے پروردگار کو تمہاری کیا پرواہ ہو اگر تم نے اس سے دعا و عبادت نہ کی۔ |

**دعا اور صلوٰۃ کا تسمیہ** یہاں لَوْلَا دُعَاؤُكُمْ ایک بہت قوی جملہ ہے کیونکہ اس میں مصدر اپنے فاعل کی طرف مضاف ہے۔ اگر مفعول کی طرف اضافت ہوتی تو بات اتنی زوردار نہ ہوتی۔ لہذا اس کے معنے یہ ہوئے کہ اس کی عبادت کرو اور اسی سے سوال کرو۔

اسی کے ساتھ فرمایا ہے:۔

| | |
|---|---|
| فَقَدْ كَذَّبْتُمْ فَسَوْفَ يَكُوْنُ لِزَامًا ○ (الفرقان: ۷۷) | تم نے چونکہ اس کی تکذیب کر دی ہے لہٰذا عنقریب اس کا عذاب لازم ہو جائے گا یعنی جھٹلانے والوں کے لیے عذاب لازمی ہے۔ |

لفظِ صلوٰۃ بھی اصل میں لفظِ دعا ہے اور اس کا نام صلوٰۃ اس بنا پر رکھا گیا کہ اس کے مفہوم میں دعا کے دونوں معنی شامل ہیں، عبادت کرنا اور سوال کرنا۔ لفظِ صلوٰۃ کی اس تفسیر کی فرمانِ الٰہی سے بھی تائید ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ (المومن: ۶۰) | تمہارا پروردگار فرماتا ہے، تم مجھ سے دعا کرو۔ میں تمہاری دعا قبول کرتا ہوں۔ |

دو وجہوں سے ایسا کہا گیا ہے ایک یہ کہ تم میری عبادت کرو اور دوسری یہ کہ میرے حکم کی تعمیل کرو۔ تم ایسا کروگے تو میں تمہاری بات کو شرفِ قبولیت بخشوں گا۔ جیسا کہ دوسری جگہ بیان ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (شوریٰ: ۲۶) | اللہ ان لوگوں کی دعا قبول کرتا ہے جو ایمان دار اور نیک عمل کرنے والے ہیں۔ |

یعنی اِسْتَجَابَ لَهُمْ اللہ تعالیٰ انہیں مقبولیت سے مشرف فرمائے گا۔

تو گویا یہ بات واضح ہے کہ لغتِ عرب میں دعا کا لفظ بمعنی عبادت بھی استعمال ہوتا ہے اور بمعنی سوال وطلب بھی، جو محتاجِ ثبوت نہیں کیونکہ دعا کے معروف و متبادر معنی یہی ہیں، جیسا کہ استجابہ واستجاب لہ کے متعلق شاعر کہتا ہے ؎

وداعٍ یا من یجیب الی الندیٰ
فلم یستجبہ عند ذاک مجیب

ترجمہ:۔ پکارنے والے نے کہا اے نداؤں کے سننے والے! وہ تجھ سے کیوں نہ مانگے جب تو قبول کرنے والا ہے۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ تم مجھ سے مانگو تو میں تم کو دے دوں گا۔ فرمایا:۔

| سَلُوْنِیْ اُعْطِکُمْ | مجھ سے مانگو میں تمہیں دوں گا۔ |
|---|---|

صحیحین میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:۔

| يَنْزِلُ رَبُّنَا كُلَّ لَيْلَةٍ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا حِيْنَ يَبْقَى ثُلُثُ اللَّيْلِ الْاٰخِرِ فَيَقُوْلُ مَنْ يَدْعُوْنِيْ فَاَسْتَجِيْبُ لَهٗ مَنْ يَّسْاَلُنِيْ فَاُعْطِيَهٗ مَنْ يَّسْتَغْفِرُنِيْ فَاَغْفِرُ لَهٗ | ہمارا پروردگار ہر ایک رات آسمانِ دنیا پر نزول فرماتا ہے جب کہ رات کا ایک تہائی حصہ باقی رہ جاتا ہے پھر فرماتا ہے: کوئی ہے جو مجھ سے دعا کرے تو میں اس کی دعا قبول کرلوں گا، کوئی ہے جو مجھ سے سوال کرے تو میں اس کا سوال پورا کردوں۔ کوئی ہے جو مغفرت کا طلبگار ہو کہ میں اسے بخش دوں؟ |
|---|---|

**سائل اور داعی** اس حدیث میں بھی سب سے پہلے لفظِ دعا کا ذکر ہے اور اس کے بعد سوال اور استغفار کا ذکر ہے اور بخشش مانگنے والا بھی ایک سائل کی حیثیت رکھتا ہے جیسا کہ ایک سوال کرنے والا بھی ایک داعی ہے، لیکن برائی دفع کرنے والے سائل کا ذکر، طالب خیر کے سوال کے ذکر کے بعد کیا ہے اور پھر ان دونوں کا اکٹھا ذکر لفظ داعی کے بعد کر دیا ہے جو نہ صرف ان دونوں کے معنوں پر اطلاق رکھتا ہے بلکہ ان کے علاوہ اور معنوں پر بھی حاوی ہے۔ پس یہ ایک خاص بات کو عام سے معطوف کرنے کی قسم سے ہے۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:۔

| وَ اِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ (البقرہ: ۱۸۶) | اے نبی! جب میرا بندہ آپ سے میری بابت سوال کرے تو فرما دیجئے! میں نزدیک ہی ہوں۔ پکارنے والے کی دعا کو سن لیتا ہوں جب بھی وہ بلاتا ہے |
|---|---|

**عبادت اور سوال کا باہمی ربط** عبادت اور سوال دعا کے دونوں معانی میں ایک قسم کا ربط پایا جاتا ہے، کیونکہ ہر ایک شخص جو کسی چیز کا سوال کرتا اور اس کا طلبگار ہوتا ہے اس میں رغبت اور خوف کی صفت[1] پائی جاتی ہے۔ نیز جس سے سوال کرتا ہے اس کے آگے اپنے آپ کو ذلیل کرتا اور اس کے سامنے جھکتا ہے اور عبادت کا بھی قریب قریب یہی مفہوم ہے۔ اسی طرح جو شخص کسی کی عبادت کرتا ہے وہ اس سے حصولِ مطلب کا امیدوار ہو کر اس کی بارگاہ میں راغب ہوتا ہے اور اس کے جی میں ناکامی کا بھی خطرہ لگا رہتا ہے۔

**عابد اور سائل** الغرض ہر ایک عابد سائل ہے اور ہر ایک سائل عابد۔ اور عبادت اور سوال دونوں لازم ملزوم ہیں اور اسی لیے ہر ایک لفظ ان میں سے الگ الگ استعمال ہو تو وہ دونوں معانی کے لیے استعمال ہونے کا احتمال رکھتا ہے لیکن جب دونوں لفظ ایک ہی موقع پر استعمال ہوں تو سائل کے لفظ کا مفہوم یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنے الفاظ کے ذریعے کسی نفع کے حاصل کرنے یا کسی نقصان سے بچنے کا خواہش مند ہے لیکن ایک عابد کی مراد یہ ہوتی ہے کہ وہ حکم کی اطاعت کر کے اپنے مدعا کا خواہاں ہوتا ہے لیکن اس کے الفاظ میں صریح سوال اور الفاظ کی شکل میں درخواست نہیں ہوتی۔

---

[1] کیونکہ وہ کامیابی کے حصول میں راغب اور اس کے عدمِ حصول سے خائف و ہراساں رہتا ہے



# عبادت کا نصب العین

**رغبت اور خوف** جو لوگ خالص اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے حصول کے لیے عبادت کرتے ہیں، وہ بھی رغبت اور رہبت اور خوف و رجا سے خالی نہیں۔ اپنی مراد کے پورا ہو جانے کی رغبت رکھتے ہیں اور اس کے فوت ہو جانے سے ہراساں رہتے ہیں۔ انبیائے کرام اخلاص کے اعلیٰ ترین مقامات پر فائز تھے، بایں ہمہ اللہ تعالیٰ اپنے کلام پاک میں ان کی عبادت کے نصب العین کو رغبت اور خوف سے تعبیر فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّهُمْ كَانُوْا يُسَارِعُوْنَ فِى الْخَيْرٰتِ وَيَدْعُوْنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا وَكَانُوْا لَنَا خٰشِعِيْنَ ○ (الانبیاء: ۹۰) | بیشک یہ پیغمبر نیکیوں کے بجالانے میں نہایت مستعدی سے کام لیتے تھے اور رغبت اور خوف کے محرک سے متاثر ہو کر وہ ہماری عبادت میں مشغول رہا کرتے تھے اور ہماری ہی بارگاہ میں وہ عاجزی کرتے تھے۔ |

ایک دوسری جگہ پر مقربین بارگاہ کی کیفیت بیان کرتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّطَمَعًا وَّمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ○ | (رات کو عبادت کرتے وقت) ان کے پہلو اپنے نرم بستروں سے جدا ہو جاتے ہیں اور وہ بیم و امید کے جذبات سے اپنے خدا کی عبادت میں مشغول رہتے ہیں اور جو کچھ ہم نے ان کو رزق |

---------------- | عطا فرمایا ہے، اس سے (راہ خدا میں)
(الم سجدہ: ۱۶) | خرچ کرتے ہیں۔

**خوف ورجاء** | بعض مشائخ طریقت سے منقول ہے کہ خوف ورجاء عوام کے مقامات سے ہے؛[1] اور اس طرح یہ تشریح کی گئی ہے کہ مقربین کے مدنظر صرف اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرنا ہوتا ہے اور وہ کسی مخلوق چیز سے لذت حاصل کرنے کے خواہش مند نہیں ہوتے، لیکن وہ بہرحال کسی مدعا کے حصول کے خواہاں اور اس کے محروم رہ جانے کے اندیشہ سے لرزاں رہ جاتے ہیں، خواہ ان کا مطمح نظر کتنا بلند اور مقصد کتنا اعلیٰ وارفع ہوتا ہے۔

**دوزخ اور جنت** | بعض مشائخ سے یہ بھی منقول ہے کہ:

"بارِ خدایا! میں نے جنت کے حصول کی خاطر یا دوزخ سے ڈر کر تیری عبادت نہیں کی۔"

اس قول کے قائل کو یہ غلط فہمی ہوئی ہے کہ جنت جسمانی حظوظ کا نام ہے اور دوزخ کا مفہوم ظاہری عذاب تک ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے عالم آخرت میں جتنی جسمانی اور روحانی نعمتیں اپنے پیارے بندوں کے لیے تیار کر رکھی ہیں وہ سب جنت کے مفہوم میں داخل ہیں اور دوزخ اس کی ضد ہے۔

اسی بناء پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جن کا رتبہ سب سے بڑھ کر ہے، ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے جنت کا سوال کرتے اور دوزخ کے عذاب سے پناہ مانگتے۔ جیسا کہ

---

[1] طریقہ نقشبندیہ کے ایک مشہور مقتدا امام ربانی علیہ الرحمۃ نے جو مجدد الف ثانی کے لقب سے معروف ہیں۔ اپنے مکتوبات میں بعینہ یہی تقریر لکھی ہے۔ یہ حوالہ دینے سے میرے دو مقصد ہیں۔ ایک یہ کہ جو لوگ حضرت شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ اور ان کے عقیدت مندوں کو اولیاء اللہ کا منکر خیال کرتے ہیں وہ خود مشائخ طریقت کے کلام میں ان کا مضمون پڑھ لیں۔ دوسرے یہ کہ بعض اہلحدیث سب مشائخ کو ایک جیسا خیال کرتے ہیں، ان کو بھی یہ غلط فہمی دور ہو۔ (مترجم)

حدیث میں وارد ہے کہ آپؐ کے اصحاب نے دریافت کیا کہ آپ اپنی نماز میں کیا پڑھتے ہیں تو آپؐ نے ارشاد فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| اِنِّیْٓ اَسْئَلُ الْجَنَّۃَ وَ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ النَّارِ | میں جنت کا سوال کرتا ہوں اور دوزخ سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں۔ |

نیز آپ نے فرمایا کہ:۔

"ایسی آواز سے بات کرنا کہ سمجھ میں نہ آسکے، ایسی گھنگھناہٹ کو میں پسند نہیں کرتا"

جیسا کہ حدیث میں مذکور ہے:۔

"انی لا احسن دندنتك الا دندنة معاذ فقال حولها ندندن"

دیدارِ خداوندی اور علماتے کرام | بعض علماءِ کرام یہ کہنا قابلِ اعتراض خیال کرتے ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ لَذَّۃَ النَّظْرِ اِلٰی وَجْھِكَ | بارِ خدایا! میں تجھ سے یہ درخواست کرتا ہوں کہ مجھ کو اپنے دیدار کی لذت سے بہرہ ور فرما۔ |

ان کا خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دیدار سے لذت حاصل کرنا کچھ بے معنی سی بات ہے۔ کیونکہ لذت ہمیشہ کسی محسوس اور جسمانی چیز سے حاصل ہوتی ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی ذات پاک ان چیزوں سے بالاتر ہے۔

یہ خیال بھی بالکل باطل ہے اور ان لوگوں کو بھی پہلے فریق کی طرح جنت کا مفہوم سمجھنے میں غلطی ہوئی ہے۔ فرق اتنا ہے کہ پہلے فریق کی طلب اور درخواست ٹھیک ہے۔ برخلاف اس کے موخرالذکر جماعت نے ایک جائز درخواست کا انکار کیا اور اس کو قابلِ اعتراض خیال کیا ہے۔



**اکابرِ طریقت کا قول** | دوزخ کے عذاب سے درد محسوس کرنا حقیقت اور امرِ واقع ہے جس کی برداشت انسان کی طاقت سے بالاتر ہے رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ

اور یہ جو بعض اکابرِ طریقت کا قول نقل کیا گیا ہے کہ:

"اگر مجھ کو اللہ تعالیٰ دوزخ میں بھی ڈال دے تو اس پر میں راضی ہونگا"

یہ ایک عزیمت کا اظہار ہے، لیکن بعض اوقات حقیقت کے رونما ہونے پر عزیمت قائم نہیں رہتی۔ جیسا کہ سمنون علیہ الرحمۃ ایک مشہور بزرگ گزرے ہیں۔ انھوں نے ایک مرتبہ کہا تھا:

| | |
|---|---|
| ولیس لی فی سواک حظ<br>فکیف ما شئت فامتحنی | مجھ کو تیرے بغیر کسی چیز سے لطف حاصل نہیں ہوتا، اس لیے جس طرح بھی تو چاہے مجھے آزمالے۔ |

اس کے بعد وہ "عسر البول" کے عارضہ میں مبتلا ہو گئے، تب ان کی آنکھیں کھلیں چنانچہ وہ مدرسوں اور مکتبوں میں جا کر معصوم بچوں سے دفعِ تکلیف کے لیے دعا کراتے پھرتے اور ان سے کہتے کہ:

"اپنے جھوٹے چچا کے لیے دعا کریں۔"

**شہادتِ قرآنی** | کلامِ پاک میں ارشاد ہے:

وَلَقَدْ كُنْتُمْ تَمَنَّوْنَ | بیشک تم موت سے ملاقاتی ہونے

| | |
|---|---|
| الْمَوْتَ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَلْقَوْهُ فَقَدْ رَاَيْتُمُوْهُ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○ (آل عمران: ۱۴۳) | سے پیشتر اس کے خواہاں تھے، لیکن اب تم نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا۔ |

الغرض کسی چیز کا تصور باندھ کر کوئی ارادہ کر لینا اور بات ہے اور حقیقت کا ظہور میں آنا کچھ اور بات ہے۔

**ایک غلط فہمی کا ازالہ** بعض اصحاب تصوف نے مقامات کے پوشیدہ نقائص پر بحث کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:۔

"محبت و رضا اور خوف و رجا، عوام کے مقامات ہیں۔ واصل حقیقت جب دیکھتا ہے کہ جو کچھ بھی دنیا میں ہو رہا ہے وہ اللہ تعالیٰ کا فعل ہے تو اس کے دل سے اوہام نکل جاتے ہیں۔"

لیکن یہ قول سراسر غلط اور حقیقت کے خلاف ہے کیونکہ یہ ناممکن ہے کہ ایک شخص جو زندہ ہے کسی مرغوب چیز کی محبت یا مبغوض چیز کی نفرت اپنے دل میں محسوس نہ کرے اور اگر کوئی یہ کہے کہ انسان زندہ اور صاحبِ حواس ہو کر کائنات کے نیک و بد کو ایک جیسا محسوس کرتا ہے تو ایسا کہنے والا یا تو جاہل مطلق ہے کہ جو کچھ منہ سے کہتا ہے اس کی حقیقت کا تصور نہیں کر سکتا۔ یا مکار ہے اور حقائق کے وجود کا دانستہ انکار کرتا ہے۔

**مقامِ فنا اور دعوائے محویت** اگر فرض کر لیا جائے کہ بعض حالتوں میں انسان کی عقل زائل ہو جاتی ہے جس کو محویت اور فنا وغیرہ الفاظ سے تعبیر کیا جاتا ہے تو ایسے شخص کا بھی احساس بالکلیۃ زائل نہیں ہوتا۔ بلکہ موافق اور مخالف کے حُبّ و بُغض کا احساس فی الجملہ اس میں قائم رہتا ہے اس لیے یہ کہنا بالکل غلط ہے کہ توحید افعال اور توحید ربوبیت کا مشاہدہ کرانے والے جمع اور فنا کے مقام پر فائز ہو کر کسی موافق اور مخالف چیز کی بابت حُبّ اور بُغض یا رغبت اور نفرت کا بالکل احساس نہیں کرتے۔ دو مختلف چیز دل

میں فرق محسوس کرنا ناگزیر ہے اور اگر آدمی اس فرق کو محسوس نہ کرے جو شریعت نے بیان کیا ہے تو لا محالہ وہ طبعاً مختلف اشیاء اور مختلف امور میں فرق محسوس کرے گا اور اس حالت میں وہ اپنے مولیٰ کی مرضی کے تابع ہونے کی بجائے اپنی ہوائے نفس کا پیروکار ہوگا۔

**شیخ جنید بغدادیؒ** یہی وجہ ہے کہ جب یہ فنا اور محویت کا مسئلہ شیخ جنید بغدادیؒ کے سامنے پیش کیا گیا تو آپ نے تصریح فرمائی کہ "توحیدِ افعال کا مشاہدہ کرتے ہوئے محظور اور مامور میں فرق کرنا اور جن باتوں کو اللہ تعالیٰ پسند فرماتا ہے اور جن کو ناپسند سمجھتا ہے ان میں امتیاز کرنا لازم ہے۔" لیکن اگر کوئی شرعی فرق کو اڑا دے تو وہ یقیناً دائرہ اسلام سے خارج ہوگا اور بلحاظ شر بھی وہ عام کافروں سے بدتر ہوگا۔ کیونکہ یہی لوگ ہوتے ہیں جو انبیاءِ کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور دوسرے اشخاص میں تمیز نہیں کرتے بلکہ دونوں کو برابر سمجھنے لگتے ہیں اور رفتہ رفتہ وحدتِ وجود کے قائل ہو کر خالق اور مخلوق کا فرق بھی اٹھا دیتے ہیں اور دونوں کو ایک سمجھتے ہیں۔

تاہم سب کا یہ انجام نہیں ہوتا بلکہ اکثر ان میں سے فی الجملہ فرق کو قائم رکھتے ہیں۔ اور اس لیے کبھی تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کرتے ہیں اور کبھی نہیں۔ ان امور کی تفصیل کے لیے یہ جگہ نہیں۔

یہاں پر بتانا یہ تھا کہ دعا کا لفظ ہر دو معانی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| وَ اٰخِرُ دَعْوٰىهُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (یونس: ۱۰) | اور اہلِ جنت کی دعا کا خاتمہ یہ ہوگا کہ تمام تعریف اور ثناء اللہ تعالیٰ کے لیے مخصوص ہے جو تمام عالموں کا پروردگار ہے |



# آیتِ کریمہ کی خاصیّت

**ارشاداتِ نبویؐ** ابن ماجہ کی ایک حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ سب سے اچھا ذکر لا الٰہ الا اللہ ہے اور سب سے بہتر دعا الحمد للہ ہے۔ ایک دوسری حدیث میں ہے (جس کو سائل نے اپنے سوال میں ذکر کیا ہے کہ یہ میرے بھائی یونس علیہ السلام کی دعا ہے، یعنی:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ○ (الانبیاء: ۸۷)

(اے پروردگار!) تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور بیشک میں (اپنے حق میں) ظالم ہوں۔

اگر کوئی مصیبت زدہ ان الفاظ میں دعا کرے تو یقیناً اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت کو دور کر دے گا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں یونس علیہ السلام کے منہ سے نکلے ہوئے کلمات کو دعا کے لفظ سے تعبیر فرمایا ہے، کیوں کہ وہ دعا کے دونوں معانی پر مشتمل ہیں۔

اس کا پہلا حصہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ توحیدِ الوہیت کا اعتراف ہے اور یہ اعتراف دعا کے ہر دو معانی کو شامل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ ہی کو یہ حق حاصل ہے کہ اس کی عبادت کی جائے اور اس سے قضائے حاجات کی بابت سوال کیا جائے [1]

---

[1] شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے کلام میں یعنی اپنی تصنیفات میں اور نیز اسی آیت کریمہ کی تفسیر میں مختلف جگہوں پر توحیدِ الوہیت اور توحیدِ ربوبیت کا فرق نہایت شد ومد کے ساتھ (بقیہ بر ص ۳۵)

حضرت یونس علیہ السلام کی دعا کا دوسرا حصہ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اپنے گناہ اور قصور کا اقرار ہے جس کے ضمن میں طلب مغفرت کا سوال مضمر ہے، کیونکہ سائل کبھی تو اپنے سوال میں صریح طلب کا استعمال کرتا ہے جیسے اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ اور کبھی صرف اخبار کو سوال کا ذریعہ بناتا ہے۔

**سوال کی مختلف صورتیں** سوال کی پھر کئی صورتیں ہیں:

اوّل: یہ کہ اپنے حال کا اظہار کیا جائے۔

دوم: جس سے سوال کیا جائے اس کی کوئی مناسب حال صفت بیان کر دی جائے

سوم: بعض اوقات ان دونوں کا بیان ہوتا ہے۔

پہلی صورت کی مثال حضرت یونس علیہ السلام کا مندرجہ بالا قول ہے یا جیسے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے اپنے گناہ کا اعتراف کرتے ہوئے فرمایا تھا۔

| | |
|---|---|
| رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا | پروردگار! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اب اگر تو نے ہمیں نہ بخشا اور ہم پر رحم |

(بقیہ حاشیہ ص۳۴) بیان فرمایا ہے ان کے کلام کا ملخص یہ ہے کہ توحید کی دو قسمیں ہیں: ایک یہ کہ تمام دنیا کا خالق و رازق ایک ہے اور وہ قادر مطلق ہے۔ اس کا نام توحید ربوبیت ہے اور مشرکوں کو بھی اس سے انکار نہیں، جیسے کہ قرآن مجید میں کثرت سے اس عقیدہ کا ذکر ہے۔ دوسرے یہ کہ صرف اللہ تعالیٰ کو اپنا معبود سمجھے، اسی کے سامنے اپنا سر جھکائے، اسی سے قضائے حاجات کی بابت درخواست کرے۔ اسی کی ذاتِ پاک پر اس کا بھروسہ ہو اور اسی کے ساتھ سب سے زیادہ محبت رکھے۔ اس کو توحیدِ الوہیت کہتے ہیں اور اسی توحید کی تمام انبیائے کرام علیہم السلام نے تعلیم دی ہے۔ قرآن کریم نے بھی جابجا اسی توحید کی طرف لوگوں کو بلایا ہے اور بغیر اس کے آدمی مسلمان نہیں ہوتا۔ (مترجم)

| | |
|---|---|
| لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (الاعراف: ۲۳) | نہ فرمایا تو ہم یقیناً نقصان اٹھانے والے زیاں کار ہو جائیں گے۔ |

ان ہر دو اقوال میں اپنی حالت کا بیان ہے اور ضمناً طلبِ مغفرت چاہی ہے اگرچہ بظاہر کوئی ایسا لفظ نہیں بولا محض ایک خبر بیان کی ہے کہ عدمِ مغفرت اور کرم نوازی سے نشاد کام نہ فرمانا موجب خسران ہوگا۔

اسی قبیل سے حضرت نوح علیہ السلام کا اقبال جرم بھی ہے کہ انہوں نے کہا:

| | |
|---|---|
| رَبِّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَسْـَٔلَكَ مَا لَيْسَ لِيْ بِهٖ عِلْمٌ ۭ وَاِلَّا تَغْفِرْ لِيْ وَتَرْحَمْنِيْٓ اَكُنْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝ (ہود: ۴۷) | پروردگار! میں تیری پناہ میں آتا ہوں کہ میں نے تجھ سے ایک ایسی بات کا سوال کیا جس کا مجھے علم نہ تھا اگر تو نے مجھے نہ بخشا اور مجھ پر رحم نہ فرمایا تو میں زیاں کاروں میں سے ہو جاؤں گا۔ |

اس میں بھی بیانِ خبر طلبِ مغفرت کو شامل ہے۔ پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قول ملاحظہ ہو۔ فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| رَبِّ اِنِّىْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ۝ | پروردگار! میں اس نعمت کا محتاج ہوں جو تو میری طرف اتار دے۔ |

یہ ان کے حال کی ہو بہو تصویر ہے۔ نزولِ خیر اور برکتِ خداوندی کا محتاج ہونا ہی ایک سوال ہے جو رحمتِ الٰہی کو کھینچ کر لاتا ہے۔ امام ترمذی نے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| مَنْ شَغَلَهُ قِرَاءَةُ الْقُرْاٰنِ عَنْ ذِكْرِيْ وَمَسْاَلَتِيْ اَعْطَيْتُهُ اَفْضَلَ مَا | جس شخص کو تلاوتِ قرآن نے میری یاد اور سوال کرنے سے غافل کر دیا ہو۔ میں اسے تمام سائلوں سے بھی |

| | |
|---|---|
| أُعْطِي السَّائِلِيْنَ | زیادہ عنایت کر دیتا ہوں۔ |

دوسری صورت کی توضیح اس مثال سے ہو سکتی ہے کہ ایک شخص اپنے گناہوں کا تصور کر کے کہے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ | خدایا ! بے شک تو ہی بخشنے والا مہربان ہے۔ |

تیسری صورت کی مثال یہ ہے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ اَنَا الْمُذْنِبُ وَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ | خدایا ! میں گناہگار ہوں اور تو بخشش و مغفرت کرنے والا ہے |

**حضرت سفیان سے سوال و جواب** سفیان بن عیینہ سے پوچھا گیا کہ ایک حدیث میں وارد ہے کہ عرفہ کے دن سب سے بہتر دعا یہ ہے:

| | |
|---|---|
| لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ | خداوند تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ یگانہ ہے کوئی اس کا شریک نہیں بادشاہی بھی اسی کی ہے اور حمد و ثنا کا مستحق بھی وہی ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ |

حضرت سفیان نے پہلے تو یہ حدیث قدسی ذکر فرمائی کہ:

| | |
|---|---|
| مَنْ شَغَلَهٗ ذِكْرِيْ عَنْ مَسْاَلَتِيْ اَعْطَيْتُهٗ اَفْضَلَ مَا اُعْطِي السَّائِلِيْنَ | جس شخص کو میری یاد کی مشغولیت نے سوال کرنے سے غافل کر دیا ہو میں اس کو تمام سائلوں سے زیادہ بخش دیتا ہوں۔ |

اس کے بعد آپ نے امیہ بن ابو صلت کے ان اشعار کا حوالہ دیا جن میں اس نے

ابن جدعان کی مدح سرائی کی ہے:

أأذكر حاجتي أم قد كفاني حياؤك إن شيمتك الحياء

إذا أثنى عليك المرء يوما كفاه من تعرضه الثناء

ترجمہ: میں نہیں جانتا کہ میں اپنی حالت کا اظہار کروں یا تیری بخشش کا دریا خود بخود موجزن ہو گا۔ کیونکہ بخشش تیری فطرت میں داخل ہے۔

جب کبھی کوئی آدمی تیری مدح سرائی کرتا ہے تو پھر وہ طلب اور سوال کا محتاج نہیں رہتا۔

سفیان نے یہ شعر پڑھ کر فرمایا:

"تو یہ ایک آدمی ہے جو اپنے جیسے ایک آدمی کی تعریف کر رہا ہے اور خالق تعالیٰ کی شان تو اس سے بہت ہی بالاتر ہے"

اور حضرت موسےٰ علیہ السلام کی یہ دعائے ماثورہ بھی اسی نوع میں شامل ہے:

| | |
|---|---|
| اللهم لك الحمد وإليك المشتكى وأنت المستعان وبك المستغاث وعليك التكلان | خدایا! تعریف وتحمید کا مستحق تو ہی ہے۔ تیری طرف میرا شکوہ ہے تو ہی میرا مددگار ہے تجھی سے میری فریاد ہے اور تجھی پر مجھے بھروسہ ہے۔ |

**حضرت ایوب علیہ السلام کی دعا** حضرت ایوب علیہ السلام کی تکلیف جب انتہا تک پہنچ گئی تو انہوں نے رفع شدت کے لیے ان الفاظ میں دعا کی:

| | |
|---|---|
| أَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَأَنْتَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ۝ (الانبیاء: ۸۳) | بار خدایا! مجھ کو سخت تکلیف پہنچی ہے اور تو سب مہربانوں سے زیادہ مہربان ہے۔ |

یہ کنایۃً سوال کرنے کی تیسری صورت ہے۔ اس میں سائل نے اپنے حال

کا بھی اظہار کیا ہے اور اللہ تعالیٰ کی ایک مناسب حال صفت کے ساتھ تعریف بھی کی ہے جس کے ضمن میں اس بات کی درخواست ہے کہ وہ اپنی رحمتِ کاملہ سے اس کی تکلیف کو رفع فرما دے اور یہ ایک پیرایۂ بیانِ خبریہ ہے جس میں معنوی طور پر سوال اور طلب شامل ہے۔

**پیرایۂ حسنِ ادب** اس قسم کے سوال میں حسنِ ادب پایا جاتا ہے جیسا کہ کوئی شخص جو کسی کے ساتھ حسنِ ادب اور تواضع سے پیش آئے اور اسے کہے کہ "میں بھوکا ہوں میں بیمار ہوں" اس سے اس کا مدعا یہ ہوتا ہے کہ مجھے کھانا کھلاؤ اور میرا علاج کرو۔

اسی طرح اگر الفاظ کے ذریعہ سے سوال کی طلبِ صادق اور سوال کی قطعیت کا تقاضا ہو گا تو ضروری ہے کہ سائل کے حالات اور اس کی پوزیشن کو واضح طور پر ظاہر کر کے بتلایا جائے کہ اس کا عجز و نکبت اس حد کو پہنچ چکا ہے کہ اس کی حاجت براری کرنا چاہیئے اور یہ بات پوری توجہ سے کام لیے بغیر انجام نہیں پا سکتی اس لیے بفحوائے الکنایۃ ابلغ من التصریح[1] وہ سوال اور درخواست کی ایک مؤکد ترین صورت ہے البتہ صریح سوال اور صیغہ طلب میں اپنے مقصد کا اظہار زیادہ واضح ہوتا ہے۔ اس لیے اکثر دعاؤں میں یہی صیغہ استعمال کیا جاتا ہے۔

**جامع ترین دُعا** اس لیے اگر کوئی دعا سائل اور مسئول دونوں کا حال بیان کر دینے پر مشتمل ہو گی، تو وہ دعا کی جامع ترین صورت ہو گی کیونکہ ایسی دعا سائل کے حال کی اطلاع اور مسئول کے حال کے علم کی حامل ہوتی ہے جو دعا کی قبولیت کی ضامن ہوتی ہے جیسا کہ صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں روایت ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ مجھ کو کسی ایسی

---

[1] یہ علم بیان کا ایک اصول ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ کسی بات کو صریح نہ کہنا بلکہ کنایہ کے ساتھ کہنا بہ مقابلہ صریح اظہارِ مقصد کے بلیغ تر اور زیادہ مؤثر ہوتا ہے۔" (مترجم)

دعا کی تعلیم دیجئے جس کو میں اپنی نماز میں پڑھا کروں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو یہ دعا سکھائی:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ ظُلْمًا كَثِیْرًا وَّلَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ فَاغْفِرْ لِیْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِیْ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ | بار خدایا! میں نے اپنے نفس پر بہت ظلم کیا ہے اور تو ہی گناہوں کا بخشنے والا ہے۔ اپنے ہاں سے مجھ کو مغفرت عنایت فرما اور مجھ پر رحم کر بیشک تو بخشنے والا مہربان ہے۔ |

اس میں سائل اپنے حال کا اظہار کرتا ہے کہ وہ مغفرت کا محتاج ہے۔ ساتھ ہی اللہ تعالیٰ کی یہ صفت بیان کرتا ہے کہ اس کے بغیر کوئی اس کی مطلب براری پر قادر نہیں۔ اس کے بعد صریحًا اپنے مقصد کے متعلق درخواست ہے، اپنے رب کو مغفرت اور رحمت کی صفات سے موصوف ظاہر کرنا اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ یہ اوصاف درخواستِ مذکور کو شرفِ قبولیت بخشنے کے مقتضی ہیں۔ اس قسم کی دعا جامع ترین دعا سمجھی جاتی ہے۔

**قرآنی دعاؤں کا خاصہ** الغرض دعا کی یہ تمام قسمیں استعمال میں آتی ہیں اور قرآن کریم میں جو دعائیں مذکور ہیں وہ تمام اقسام کی حامل ہیں۔ شلاً موسیٰ علیہ السلام کا یہ قول کہ:

| | |
|---|---|
| رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ ○ (القصص: ۲۴) | اے میرے رب! جو کچھ نعمت بھی تو میری طرف نازل فرمائے میں اس کا محتاج ہوں۔ |

اس میں اپنے حال کا اظہار کیا ہے، دوسری جگہ آپ کا یہ قول منقول ہے:

| | |
|---|---|
| رَبِّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ | اے میرے رب! میں نے اپنے |

| | |
|---|---|
| فَاغْفِرْ لِيْ (القصص ۱۶) | آپ پر ظلم کیا ہے پس تو مجھے بخش دے |

اس میں اپنا حال ظاہر کرنے کے علاوہ طلب مغفرت کی تصریح ہے۔

تیسری دعا، حضرت موسے علیہ السلام کی سورۂ اعراف میں ان کی زبان سے نقل کی گئی ہے،

| | |
|---|---|
| اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَ | تو ہی ہمارا سرپرست اور کارساز ہے |
| ارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ | ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم فرما |
| الْغَافِرِيْنَ ۞ | تو سب سے بہتر بخشنے والا ہے۔ |

اس میں سئول کا حال بیان کیا گیا ہے جو اجابت کا مقتضی ہے۔ اور ساتھ ہی طلب کی بھی تصریح ہے۔

بہرحال سوال کی یہ تمام تر قسمیں مستعمل ہیں اور ہر ایک قسم کی ایک خاص خصوصیت ہے



دوسرا باب



# درجہ پذیرائی دعائے یونس علیہ السلام

**دعا کا مخصوص انداز** اب رہا یہ سوال کہ حضرت یونس علیہ السلام نے کیوں اپنی دعا میں مقصد کی تصریح نہیں کی؟ اور صرف اپنا حال بیان کرنے پر کیوں اکتفا کیا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ مناسب یہی تھا کہ اپنے حال کا اظہار کرنے پر اکتفا کیا جاتا کیونکہ کلامِ بلیغ وہی ہوتا ہے جو اقتضائے حال کے مطابق ہو۔

یہاں پر مقام کا اقتضا رگناہ کا اعتراف اور اس بات کا اظہار ہے کہ جو مصیبت مجھ پر نازل ہوئی ہے، اس کا موجب میرا اپنا گناہ ہے۔ سبب مغفرت ضمناً مطلوب ہے اس لیے لفظِ سوال سے اس کا ذکر نہیں کیا گیا۔

**رفع تکلیف کا حقیقی ذریعہ** حضرت یونس علیہ السلام جانتے تھے کہ وہ خطا کار اور ستم گار ہیں اور اس تمام مصیبت کی علتِ حقیقی ان کا اپنا گناہ اور تقصیر ہے۔ اس لیے ظلم اور گناہ کا اعتراف کرنا اور اس پر ندامت کا اظہار کرنا ہی رفع سبب کا موجب ہوگا جو زوالِ مصیبت اور رفع تکلیف کا حقیقی علاج ہے۔ اس کی مزید توضیح لفظ سُبْحَانَكَ کی تشریح ہو سکتی ہے۔

**عظمتِ الٰہی کا اعتراف** سُبْحَانَكَ میں اللہ تعالیٰ کی تنزیہہ (ہر ایک عیب اور نقص سے پاک اور مبرا ہونا) اور اس کی عظمت کا اعتراف ہے بلحاظ مقام کے اس کی تنزیہہ کا یہ مفہوم ہے کہ اس کی ذاتِ پاک اس سے منزہ اور برتر ہے کہ کسی پر ظلم کرے یا بغیر

کسی گناہ اور قصور کے کسی پر عقوبت اور عذاب نازل فرمائے۔ غالب اس بات پر زور دیتا ہے کہ خدایا تو پاک اور بے عیب ہے اس بات سے کہ بغیر کسی جرم اور قصور کے مجھ پر ظلم کرے اور عذاب میں مبتلا کرے، بلکہ میں خود ہی ظالم تھا جس نے اپنی جان پر ظلم کیا ہے۔ قرآن کریم نے اس حقیقت کا ان الفاظ میں اظہار فرمایا ہے:

| | |
|---|---|
| وَ مَا ظَلَمْنٰهُمْ وَ لٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ [1] | خدا نے ان پر کچھ بھی ظلم نہیں کیا بلکہ وہ تو خود ہی اپنے اوپر ظلم کیا کرتے تھے۔ |
| وَ مَا ظَلَمْنٰهُمْ وَ لٰكِنْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ [2] | خدا نے ان پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ تو خود اپنی جانوں پر ظلم کیا کرتے ہیں۔ |
| وَ مَا ظَلَمْنٰهُمْ وَ لٰكِنْ كَانُوْا هُمُ الظّٰلِمِيْنَ [3] | خدا نے ان پر کچھ بھی ظلم نہیں کیا لیکن وہ خود ظالم تھے۔ |
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ النَّاسَ شَيْـًٔا وَّ لٰكِنَّ النَّاسَ اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ [4] | بے شک اللہ تعالیٰ لوگوں پر کچھ بھی ظلم نہیں کرتا بلکہ لوگ خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے ہیں۔ |

حضرت آدم علیہ السلام بھی اپنی دعا میں اسی حقیقت کا اعتراف کرتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَ اِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَ تَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (الاعراف: ۲۳) | بار خدایا! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا ہے اور اگر تو نے ہم پر مغفرت اور رحمت نہ کی تو ہم زیاں کاروں میں سے ہو جائیں گے۔ |

**استفتاح نماز کی دعا** ۔ صحیح مسلم میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے استفتاح (آغاز نماز) کی دعا ان الفاظ میں منقول ہے:۔

[1] النحل: ۱۱۸ [2] ہود: ۱۰۱ [3] زخرف: ۷۶ [4] یونس: ۴۴

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْتَ رَبِّیْ وَ اَنَا عَبْدُكَ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ وَ اعْتَرَفْتُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ جَمِیْعًا فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ | الٰہی! تو ہی شہنشاہ ہے۔ تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے، تو ہی میرا پروردگار ہے اور میں تیرا غلام ہوں، میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا اور میں اپنے گناہوں کا اعتراف کرتا ہوں پس تو میرے تمام گناہ بخش دے۔ بیشک تیرے سوا گناہ بخشنے والا کوئی نہیں ہے۔ |

**سید الاستغفار کی فضیلت** | صحیح بخاری میں سید الاستغفار کی یہ عبارت آئی ہے کہ آدمی یوں کہے :۔

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَ اَنَا عَبْدُكَ وَ اَنَا عَلٰی عَھْدِكَ وَ وَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَ اَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ | بارِ خدایا! تو میرا رب ہے۔ سوائے تیرے اور کوئی معبود نہیں، تو نے ہی مجھے پیدا کیا ہے اور میں تیرا بندہ ہوں اور جہاں تک مجھ سے ہو سکا میں تیرے عہد و پیمان اور وعدے پر قائم رہا ہوں، جو برائیاں میں نے کیں ان کے شر سے تجھی سے پناہ مانگتا ہوں۔ میں اپنے اوپر تیری نعمتوں کا اعتراف کرتا ہوں اور اپنے گناہوں کا بھی مجھے اقرار ہے تلے خدا تو مجھے بخش دے، بیشک تیرے سوا اور کوئی نہیں جو گناہوں کا بخشنے والا ہو |

اس کی بابت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے کہ :۔

"جس شخص نے صبح کے وقت اس کو پڑھا، بشرطیکہ اسے ان الفاظ پر یقین ہو اور پھر وہ اسی دن مر جائے تو وہ جنت میں داخل ہوگا اور جس شخص نے اس کو شام کے وقت پڑھا بشرطیکہ اس کو ان الفاظ پر یقین ہو اور پھر وہ اس رات میں مر جائے تو وہ جنت میں داخل ہوگا۔"

**عدل اور احسانِ خداوندی کا اعتراف** الغرض آدمی کو چاہیئے کہ وہ اللہ تعالےٰ کے عدل اور احسان کا اعتراف کرے کیونکہ وہ کسی پر بھی ذرہ بھر ظلم نہیں کرتا اور کسی کو بغیر اس کے اپنے کیے ہوئے جرم کی سزا نہیں دیتا۔ اس کے احسانات اور بندہ نوازیوں کا سلسلہ غیر منقطع ہے اس کی طرف سے جو عقوبت اور عذاب نازل ہو وہ عین عدل ہے اور اگر وہ کسی کو اپنی نعمتوں سے سرفراز فرمائے تو یہ اس کا احسان اور فضل ہے۔

## لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ کا مفہوم

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ کے یہ معنی ہیں کہ خدائے تعالیٰ اپنی الوہیت کے اوصاف میں یکتا ہے اس کا علم ہر ایک چیز پر محیط ہے اس کی قدرت ہر ایک بات کو شامل ہے اس کی رحمت بے پایاں ہے اور اس کا کوئی فعل حکمت سے خالی نہیں ہے اس کی الوہیت کے اعتراف میں یہ بات بھی شامل ہے کہ وہ اپنے بندوں پر متواتر اپنے احسانات نازل فرماتا ہے کیونکہ اس کی الوہیت کے یہ معنی ہیں کہ وہ عبادت کا مستحق ہے جس کا بالفاظِ دیگر یہ مفہوم ہے کہ وہ ان تمام صفاتِ کاملہ کے ساتھ موصوف ہے جن کی وجہ سے وہ اپنے بندوں کے لیے انتہا درجہ کا محبوب ہے اور ان کے دلوں میں اس کی بے حد عظمت ہے اور وہ اس کے سامنے بے انتہا خضوع کرتے ہیں عبادت کے مفہوم میں یہ دونوں باتیں شامل ہیں۔ انتہا درجے کی محبت اور انتہا درجے

کا خضوع



# لفظِ سُبْحَانَكَ کا مفہوم

سُبْحَانَكَ کے یہ معنی ہیں کہ وہ ظلم اور دیگر نقائص و عیوب سے پاک اور منزہ ہونے کے علاوہ جلالت اور عظمت کا مستحق ہے، کیونکہ اگر تسبیح کا سادہ مفہوم اس (ذاتِ پاک) کا نقائص اور عیوب سے مبرا ہونا ہے جیساکہ مرسل حدیثوں میں موسیٰ بن طلحہ کی ایک حدیث میں روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| فِيْ قَوْلِ الْعَبْدِ سُبْحَانَ اللّٰهِ أَنَّهَا بَرَاءَةُ اللّٰهِ مِنَ السُّوْءِ | آدمی کے سبحان اللہ کہنے کا مفہوم ہر برائی سے اللہ تعالیٰ کی برارت کا اظہار ہے۔ |

لیکن فقط نفی کبھی مدح نہیں تصور کی جاتی ہے جب تک اس کے ضمن میں کمال کا اثبات نہ ہو اس لیے ہم کہتے ہیں کہ تسبیح کے مفہوم میں اس کی عظمت اور جلال کا مفہوم بھی شامل ہے۔ قرآن کریم میں عموماً جہاں کہیں اللہ تعالیٰ سے کسی عیب اور نقص کی نفی کی گئی ہے، ساتھ ہی اس کی صفاتِ کاملہ اور اس کے اسماءِ حسنٰی کا بھی ذکر ہے، مثلاً ارشاد ہے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ------------ (البقرہ: ۲۵۵) | اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی بھی معبود نہیں وہی زندہ اور تمام کائنات کو قائم رکھنے والا ہے اسے نہ کبھی اونگھ آتی ہے اور نہ نیند۔ |

گویا اونگھ اور نیند کی نفی اس کی حیات اور قیومیت کے کمال کا موجب ہے۔

دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے:

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَ | بے شک ہم نے آسمانوں اور زمین کو |

الْاَرْضَ وَ مَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ وَّ مَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوْبٍ ۝ (قٓ: ۳۸)

اور ان کی درمیانی مخلوقات کو چھ دن میں پیدا کیا اور ہمیں کچھ بھی تکان محسوس نہ ہوئی۔

پس معلوم ہوا کہ تکان کا محسوس نہ ہونا اس کے کمال قدرت کی دلیل ہے۔

**صدورِ ظلم کا عدمِ امکان** الغرض حضرت یونس علیہ السلام کے قول "سُبْحَانَكَ" میں اللہ تعالیٰ سے ظلم کی نفی کی گئی ہے اور ساتھ ہی اس کی عظمت کا اثبات ہے جو نفیٔ ظلم کے لیے بمنزلہ دلیل کے ہے کیونکہ جو شخص ظلم کرتا ہے یا تو وہ اس کا محتاج ہوتا ہے یعنی اس کا مقصد بغیر ظلم کے پورا نہیں ہوتا اور یا اس کا باعث اس کی جہالت ہوتی ہے، لیکن اللہ تعالیٰ غنی و بے نیاز ہے اور اس کا علم ہر ایک چیز پر محیط ہے اس لیے اس سے ظلم کا صادر ہونا ممکن نہیں۔

وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ (العنکبوت: ۴۰)

اور یہ ممکن نہیں کہ اللہ تعالیٰ کسی پر ظلم کرے۔






**افضل الکلام** حضرت یونس علیہ السلام کی اس دعا کی ایک فضیلت یہ ہے کہ اس میں تسبیح وتہلیل کو جمع کیا گیا ہے اور حدیث صحیح میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ قرآن کریم کے بعد بہترین یہ چار کلمات ہیں:۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ، اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ، اَللّٰہُ اَکْبَرُ

لیکن تم جانتے ہو کہ تسبیح کے ساتھ تحمید گویا لازم ہے۔ اسی طرح تہلیل اور تکبیر کا ساتھ ہے نیز ایک صحیح روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل کلام کی بابت دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| اَفْضَلُ الْکَلَامِ مَا اصْطَفَی اللّٰہُ لِمَلٰئِکَتِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ | افضل کلام وہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فرشتوں کے لیے پسند فرمایا ہے یعنی وہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ ہے۔ |

صحیحین میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث ہے کہ:

| | |
|---|---|
| کَلِمَتَانِ خَفِیْفَتَانِ عَلَی اللِّسَانِ ثَقِیْلَتَانِ فِی الْمِیْزَانِ حَبِیْبَتَانِ اِلَی الرَّحْمٰنِ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ | دو ایسے کلمے ہیں جو زبان پر نہایت ہلکے (آسان) ہیں مگر قیامت کو ترازو میں بہت وزنی ہوں گے اور وہ دونوں اللہ تعالیٰ کو بہت پیارے ہیں (وہ یہ ہیں) سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ |

ان دونوں کلمات میں خدا کی تسبیح کو اس کی حمد اور اس کی عظمت کے ساتھ ملایا گیا ہے

